پھر میں نے قانون سازوں کو لمبی لمبی بیکار تقریریں کرتے سنا یہ سب اپنی مصنوعات کو دھوکا اور تملق کی منڈیوں میں فروخت کرنے کے آرزو مند تھے۔

اسی اجتماع میں میں نے ان معالجوں کو دیکھا جو سادہ لوح لوگوں کے جسم و جان سے کھیل رہے تھے پھر میں نے داناؤں کی محفل میں احمقوں کو بھی دیکھا۔ جو ماضی کی عظمتوں کے گیت گاتے تھے اور عیش و آرام کی خلعتیں پہنے مستقبل کی عافیت کوشیوں میں مصروف تھے۔

پھر میں نے دیکھا کہ ایک غریب کسان نے فصل بوئی لیکن ایک ظالم شخص اس فصل کو کاٹ کر لے گیا۔ اور تمہارا نام نہاد قانون ہمہ وقت پہرہ دینے میں مصروف رہا۔

میں نے جہالت کے ان چوروں کو بھی دیکھا جو علم کے خزانوں کو تباہ و برباد کرتے تھے۔ لیکن علم و حکمت کے سنتری بے عملی کے نشہ میں بے ہوش پڑے تھے۔

پھر میں نے دو محبت کرنے والوں کو دیکھا۔ عورت مرد کے ہاتھ میں ایسی بنسری ہے جس سے وہ نغمات پیدا کرنے سے قاصر ہے وہ صرف سخت اور درشت آوازیں ہی پیدا کر سکتا ہے۔

پھر میں نے دیکھا کہ علم و دانش کی قوتیں نسلی وقار کے شہر کا محاصرہ کر رہی ہیں لیکن ان قوتوں کی تعداد تھوڑی تھی۔ چنانچہ بہت جلد پسپا ہو گئیں۔

میں نے آزادی کو تن تنہا پھرتے اور پناہ کے لئے دروازوں پر دستک دیتے دیکھا کسی نے اس کی طرف توجہ نہ کی۔ پھر میں نے عیش و عشرت کو بڑی شان و شوکت کے ساتھ ٹہلتے دیکھا۔ عام لوگ اسے آزادی کے نام سے یاد کرتے تھے۔

پھر میں نے یہ بھی دیکھا کہ انسان اپنی بزدلی کو چھپانے کے لئے کئی قسم کی حیلہ جوئیاں کر رہا ہے۔ بزدلی کو صبر کہتا ہے۔ کاہلی کو بردباری اور تحمل کے نام سے یاد کرتا ہے اور خوف و ہراس کو خوش خلقی سے تعبیر کرتا ہے۔

میں نے ناخواندہ مہمانوں کو علم و حکمت کے ساتھ ایک میز پر دیکھا اور گفتگو کے دوران بے پناہ جہالت کا اظہار کرتے دیکھا۔ لیکن علم و حکمت خاموش تھے۔

میں نے فضول خرچوں کے ہاتھ میں سونا دیکھا جس سے وہ بدکاریاں کرتے تھے۔ کنجوس اور بخیل اسی سونے کی بدولت نفرت کا جال پھیلاتے تھے۔ لیکن داناؤں کے ہاتھ



سونے سے خالی تھے۔

جب میں یہ سب کچھ دیکھ چکا تو درد و کرب سے چلا اٹھا میں نے زلیس کی دختر کو آواز دی اور کہا۔

"کیا یہی زمین ہے؟ اور کیا یہی انسانیت کا نمونہ ہے؟"

اس نے آہستہ سے رنج و الم سے معمور آواز میں جواب دیا۔ "جو کچھ تم نے دیکھا ہے وہ روح کا راستہ ہے۔ جو نکیلے پتھروں اور کانٹوں سے پٹا پڑا ہے یہ صرف انسان کا پرتو ہے۔ یہ رات ہے۔ ذرا صبر سے کام لو۔ ابھی سورج طلوع ہو گا۔ صبح ہوا ہی چاہتی ہے۔"

پھر اس نے اپنا نرم و نازک ہاتھ میری آنکھوں پر رکھا اور جب اس نے ہاتھ اٹھا لیا تو کیا دیکھتا ہوں کہ جوانی آہستہ آہستہ میرے ساتھ محو خرام ہے ہمارے آگے آگے "امید" ہے جو ہمیں راستہ دکھا رہی ہے۔